

مطبوعاتِ مجلسِ یادگارِ غالب

پنجاب یونیورسٹی، لاہور



# پنج آہنگ

میرزا اسداللہ خان غالب



مطبوعاتِ مجلسِ یادگارِ غالب
پنجاب یونیورسٹی، لاہور

۸

# پنج آہنگ

(تکمیلِ تالیف ۱۸۶۸ء)

## میرزا اسد اللہ خان غالب

تدوینِ نو و تصحیح و تحقیق

سید وزیر الحسن عابدی

۱۹ ۶۹ء

# مجلسِ یادگارِ غالب

★

## صدرِ مجلس

پروفیسر حمید احمد خان ستارۂ پاکستان ستارۂ امتیاز وائس چانسلر پنجاب یونیورسٹی لاہور

## ارکان

جناب عبدالرحمٰن چغتائی لاہور

مولانا غلام رسول مہر لاہور

پروفیسر ڈاکٹر سعید اللہ سابق صدر شعبۂ فلسفہ اسلامیہ کالج سول لائنز لاہور

سیّد امتیاز علی تاج، سیکرٹری مجلسِ ترقیِ ادب لاہور

مولانا حامد علی خان، مدیر مؤسسہ مطبوعاتِ فرینکلن لاہور

کیپٹن عبدالواحد مؤسسہ مطبوعاتِ فرینکلن لاہور

ڈاکٹر جسٹس ایس اے رحمٰن، سابق چیف جسٹس پاکستان لاہور

پروفیسر ڈاکٹر قاضی سعید الدین احمد صدر شعبۂ امورِ طلبا پنجاب یونیورسٹی لاہور

گروپ کیپٹن سیّد فیاض محمود، ناظم شعبۂ تاریخ ادبیات پنجاب یونیورسٹی لاہور

پروفیسر ڈاکٹر سیّد عبداللہ صدر دائرۃ المعارفِ اسلامیہ پنجاب یونیورسٹی لاہور

ڈاکٹر شیخ محمد اکرام، ناظم ادارۂ ثقافتِ اسلامیہ لاہور

پروفیسر ڈاکٹر محمد باقر، پرنسپل یونیورسٹی اورینٹل کالج و صدر شعبۂ فارسی پنجاب یونیورسٹی لاہور

سیّد وقار عظیم، غالب پروفیسر اردو پنجاب یونیورسٹی، لاہور

سیّد وزیر الحسن عابدی، ریڈر شعبۂ فارسی پنجاب یونیورسٹی لاہور

جناب احمد ندیم قاسمی، مدیر مجلّہ فنون لاہور

پروفیسر ڈاکٹر عبادت بریلوی، صدر شعبۂ اردو پنجاب یونیورسٹی لاہور

جناب صفدر میر، روزنامہ پاکستان ٹائمز لاہور

پروفیسر ڈاکٹر محمد اجمل، صدر شعبۂ نفسیات، گورنمنٹ کالج لاہور

پروفیسر اختر اقبال کمالی، شعبۂ انگریزی اسلامیہ کالج سول لائنز لاہور

ڈاکٹر وحید قریشی، ریڈر شعبۂ اردو پنجاب یونیورسٹی لاہور

جناب انتظار حسین، روزنامہ مشرق لاہور

جناب اقبال حسین، شعبۂ تاریخ ادبیات پنجاب یونیورسٹی لاہور

## معتمد

ڈاکٹر آفتاب احمد خان، جائنٹ سیکرٹری وزارت اطلاعات و نشریات حکومت پاکستان ڈھاکہ

ڈاکٹر عبدالشکور احسن، ریڈر شعبۂ فارسی پنجاب یونیورسٹی لاہور

## نائب معتمد

سیّد سجاد باقر رضوی، لیکچرر انگریزی، یونیورسٹی اورینٹل کالج لاہور

# پیش لفظ

مجلسِ یادگارِ غالب کا قیام پنجاب یونیورسٹی کے ایک فیصلے کے مُطابق عمل میں آیا اور پروفیسر حمید احمد خاں صاحب اس کے صدر مُقرر ہُوئے۔ مجلس نے غالب کی یاد کو تازہ رکھنے کے لیے جو کتابیں شائع کرنے کا منصوبہ بنایا تھا اُنھیں مَیں غالب شناسوں کی خدمت میں پیش کرنے کی سعادت حاصل کر رہا ہُوں۔

یُونیورسٹی کے ایک اَور فیصلے کی رُو سے شعبۂ اُردو میں کُرسیٔ غالب قائم ہُوئی۔ مَیں مسرّت کے ساتھ اِعلان کر رہا ہُوں کہ اِس اسامی پر پروفیسر سیّد وقار عظیم کا تقرر کیا جا چُکا ہَے۔

(پروفیسر) علاءُالدّین صِدّیقی
وائس چانسلر، جامعۂ پنجاب
لاہور

سینیٹ ہال
مارچ ۱۹۶۹ء

# تعارف



فروری ۱۹۶۹ء میں مرزا غالب کی وفات پر ایک سو برس پورے ہو رہے ہیں۔ اِس موقع کی مناسبت سے پنجاب یونیورسٹی نے شاعر کی عظمت کے اعتراف کے طور پر نہ صرف شعبۂ اُردو میں ایک پروفیسر کی نئی اسامی (کرسیِ غالب) قائم کی ہے، بلکہ مجلسِ یادگارِ غالب کے تعاون سے ایک سلسلۂ مطبوعات شائع کرنے کا اہتمام بھی کیا ہے۔ یہ کتاب اِسی سلسلے کی ایک کڑی ہے۔

مجلسِ یادگارِ غالب کے قیام کی تحریک جنوری ۱۹۶۷ء میں ڈاکٹر آفتاب احمد خان نے کی۔ وہ مجلس کے پہلے معتمد اور سیّد سجّاد باقر رضوی شریک معتمد مقرر ہوئے۔ ڈاکٹر آفتاب احمد خان کے لاہور سے ڈھاکے منتقل ہو جانے پر ڈاکٹر عبدالشکور احسن مجلس کے دُوسرے معتمد قرار پائے۔

اواخر ۱۹۶۸ء میں جب ہمارا سلسلۂ کتب طباعت کے مرحلے میں داخل ہوا تو صدرِ مجلس کو ڈاکٹر محمد باقر کی مسلسل اعانت اور مشورہ بھی قدم قدم پر میسّر رہا۔ جن اربابِ فکر و نظر نے مجلس کی درخواست پر اس سلسلۂ کتب کی ترتیب، تالیف یا تصنیف میں حصّہ لیا اُن میں سے ہر ایک کا نام متعلقہ کتاب کے سرورق

کی زینت ہے۔ مجلسِ یادگارِ غالب کے ارکان کے ناموں کی پوری فہرست
اِس کتاب کے شروع میں الگ شائع کی جا رہی ہے۔

مجلس کے سلسلۂ مطبوعات میں سب سے پہلے مرزا غالب کی تصانیف آتی ہیں جو اُردو اور فارسی نظم و نثر پر مشتمل ہیں۔ یہ تصانیف نفسِ مضمون کی رعایت سے یا موزونی ضخامت کا لحاظ کر کے مختلف جلدوں میں تقسیم کر دی گئی ہیں۔ اِن سب کتابوں پر مؤلفین نے دیباچے لکھے ہیں اور حسبِ ضرورت حواشی کا اضافہ بھی کیا ہے۔ نیز جہاں تک ممکن ہو سکا دستیاب وسائل کی مدد سے ہر متن کی تصحیح کی ہے۔ کوشش کی گئی ہے کہ مرزا غالب کی تصانیف میں سے کوئی کتاب رہ نہ جائے۔ چنانچہ اُن کی بعض نگارشات جو مرورِ زمانہ سے تقریباً ناپید ہو چکی تھیں، اب پھر اہلِ نظر کے ہاتھوں میں پہنچ رہی ہیں۔ دیوانِ غالب کا نسخۂ حمیدیہ، جسے صدرِ مجلس نے مرتّب کیا ہے، ایک پہلے فیصلے کے مطابق مجلسِ ترقّیِ ادب، لاہور، کی طرف سے شائع ہو رہا ہے۔ غالب کی صِرف یہی ایک کتاب مجلسِ یادگارِ غالب کی مطبوعات میں شامل نہیں۔

مرزا غالب کی تصانیف کے علاوہ مجلس کی مطبوعات میں وہ کتابیں بھی شامل ہیں جن میں اِس یگانۂ روزگار کے شخصی، فنّی اور فکری کمال کا احاطہ کرنے کی کوشش کی گئی ہے۔ جو انگریزی دان لوگ اُردو نہیں جانتے، نہیں

غالب کے فکر و فن سے متعارف کرنے کے لئے ایک مفصّل کتاب انگریزی زبان میں شائع کی جا رہی ہے۔ ایک اور کتاب میں غالب پر شائع شدہ مواد کے متعلق معلومات فراہم کی گئی ہیں۔ پھر اس سوال کا جواب کہ "مَیں نے غالب سے کیا پایا" ایک تیسری کتاب کی بنیاد بنایا گیا ہے۔ اِس میں متعدد غالب شناس حضرات کے ذاتی تاثّرات جمع کئے گئے ہیں۔ اِسی طرح ایک اور مجمُوعے میں گذشتہ ایک سو برس کی تنقیدِ غالب کا خاکہ اِقتباسات کی صُورت میں پیش کیا گیا ہے۔

یہ کتابیں فروری ۱۹۶۹ء میں شائع ہو رہی ہیں۔ گویا اِن کی تاریخِ اشاعت سے مرزا غالب کی حیات بعدِ ممات کی دُوسری صدی شروع ہوتی ہے۔ مجلس کو یقین ہے کہ اِس دُوسری صدی میں غالب کے قبُولِ عام کی سرحدیں کچھ اور وسیع ہو جائیں گی۔ خدا کرے کہ دُنیا کو ہند اسلامی تمدّن کے آخری ترجمان سے رُوشناس کرانے میں مجلس کی یہ سعی رائگاں نہ جائے۔

حمید احمد خاں
صدر مجلس یادگار غالب
جامعۂ پنجاب، لاہور

سینیٹ ہال
فروری ۱۹۶۹ء

# فہرست مندرجات



## پنج آہنگ

(توضیح : ہر آہنگ کے ذیلی مندرجات میں متعلقہ عنوان کے مقابل صفحۂ آغاز کا شمارہ درج کیا گیا ہے - آہنگ پنجم میں ہر مکتوب الیہ کے نام کے خطوط اور ہر خط کے صفحہ آغاز کی نشان دہی کے لیے پہلا ہندسہ خط کا ترتیبی شمارہ اور علامتِ تعین (:) کے بعد کا شمارہ صفحۂ آغاز کا ہے - خط کا ترتیبی شمارہ مکتوب الیہ کے نام کے خطوط کی تعداد کے لحاظ سے ہے - جہاں کسی کے نام ایک ہی خط ہے وہاں صرف مکتوب الیہ کے نام کے مقابل صفحۂ آغاز درج کیا گیا ہے)

آہنگ اول :



آہنگ دوم :





آہنگ چہارم :



* قلابین کے درمیان جو عنوان درج ہیں وہ پنج آہنگ کے دیباچے میں بتائے گئے ہیں - لیکن متن میں مذکور نہیں - زمزمۂ سوم کا موضوع دیباچے میں 'مصطلحات' اور متن میں 'اصطلاحات' لکھا ہے -

آہنگِ پنجم

مکتوب الیہ (نام کسی قدر مختصر کرکے
درج کیے گیے ہیں) :

# دیباچۂ مرتّب

**پنج آہنگ** کی اس اشاعت کے لیے کتاب کے حسبِ ذیل نسخوں سے استفادہ کیا گیا ہے :

۱ - **پنج آہنگ** (قلمی، کتابت شدہ ۱۲۵۱ھ مطابق ۱۸۳۵ء)

۲ - **پنج آہنگ** (قلمی، کتابت شدہ ۱۸۴۰ء)

۳ - **پنج آہنگ** (مطبوعہ اگست ۱۸۴۹ء)

۴ - **پنج آہنگ** (مطبوعہ اپریل ۱۸۵۳ء)

۵ - **پنج آہنگ** مندرجہ **کلیات نثرفارسی** (قلمی، کتابت‌شدہ

---

۱ - شیرانی کلیکشن ، پنجاب یونیورسٹی لائبریری میں محفوظ ہے -

۲ - نذیریہ پبلک لائبریری ، دہلی میں محفوظ ہے -

۳ - مطبع سلطانی قلعۂ دہلی میں چھپی تھی- ایک نسخہ پنجاب پبلک لائبریری لاہور میں ہے -

۴ - مطبع دارالسلام دہلی میں چھپی تھی - ایک نسخہ پنجاب یونیورسٹی لائبریری میں ہے -

۵ - یہ نسخہ جس کی کتابت میر مہدی مجروح کے لئے میر حسن موسوی دہلوی نے کی ڈاکٹر اظہر علی مرحوم کے کلیکشن میں پنجاب پبلک لائبریری میں محفوظ ہے -

۷ جمادی الثانی ۱۲۷۸ھ مطابق ۱۰ دسمبر ۱۸٦۸ء)*

٦ - **پنج آہنگ** مندرجہ **کلیات نثر فارسی** (مطبوعہ جنوری ۱۸٦۸ء)

۷ - **پنج آہنگ** مندرجہ **کلیات نثر فارسی** (مطبوعہ جنوری ۱۸۷۱ء)

اب تک کی غالبیات میں **پنج آہنگ** کے بارے میں یہ تصور رہا ہے کہ اس کے پہلے آہنگ کا موضوع ہے "القاب و آداب و مراتبِ متعلقہ آن" دوسرے کا "مصادر و مصطلحات و لغات فارسی" پھر تیسرا آہنگ **غالب** کے منتخب فارسی اشعار پر مشتمل ہے جو اس عنوان کے تحت درج ہیں : "اشعارِ مکتوبی منتخب از دیوانِ رشکِ گلستان کہ در مکاتبات بکار آید۔" اس کے بعد ہے آہنگِ چہارم بعنوان "خطب کتب و تقاریظ و عباراتِ متفرقہ" اور پھر آہنگِ پنجم "مکاتبات" پر مشتمل ہے۔ اسی ترتیب کو نظر میں رکھ کر اور **پنج آہنگ** کے دیباچہ نگار اور مرتّب **میرزا علی بخش رنجور** کے اس بیان کی بنیاد پر "چون درآن ایام دیوانِ فیض عنوان کہ مسمّی بہ **میخانہ**

---

* یہ تاریخ پنج آہنگ کی کتابت کی ہے ، جو اس مجموعے میں شامل ہے -

٦ - یہ نسخہ مطبع نولکشور، لکھنؤ میں چھپا تھا - مرتّب کے کتب خانے میں ہے -

۷ - یہ نسخہ بھی مطبع نولکشور، لکھنؤ میں چھپا تھا- مرتّب کے کتب خانے میں ہے -

آرزو سرانجام است تازہ فراہم آمدہ و پیرایۂ اتمام پوشیدہ بود آنچہ از نثر درآن ہمایون صحیفہ صورتِ ارقام داشت ہمہ را بخدمتِ والای آن خسروِ اقلیم سخنوری خواندم بخاطر چنان گذشت کہ ہمگی نثر از دیوان برچیدہ یکجا کنم و عبارتِ متفرقۂ دیگر بآن ربط دہم و سوادِ اوراقے کہ نزدِ من است ضمیمۂ آن سازم ۔ لاجرم این ارادہ صورتِ ظہور گرفت و سازِ سخنےمشتمل بر پنج آہنگ آراستہ شد" یہ سمجھا جاتا رہا ہے کہ کتاب کے مندرجۂ بالا تین آہنگ ۱۲۴۱ھ (۲۶-۱۸۲۵ء) میں بھرت پور کی دوسری یورش (دسمبر ۱۸۲۵ء تا ۱۶ جنوری ۱۸۲۶ء)کے موقع پر مرتب ہوچکےتھے، جس کے بعد ۱۲۵۱ھ (۱۸۳۵ء) میں جب غالب کا فارسی دیوان مرتب ہوا ہے دو آہنگ بڑھا دیے گئے جو غالب کی مختلف فارسی نگارشات اور فارسی خطوط پر مشتمل ہیں ۔

دراصل پنج آہنگ کی اولین تدوین میں آہنگوں کی ترتیب یہ نہ تھی جو مطبوعہ نسخوں میں ہے ۔ اولین تدوین وہ ہے جو ہمیں ۱۸۳۵ء اور ۱۸۴۰ء کے قلمی نسخوں میں ملتی ہے اور جس میں آہنگوں کی ترتیب یہ ہے :

۱ ۔ نثرہایِ داخلِ دیوان

۲ ۔ نثرہایِ خارج از دیوان

۳ ۔ القاب و آداب

۴ - مصادر و مصطلحات و لغات

۵ - اشعارِ مکتوبی

اس اولین ترتیب کو نظر میں رکھ کر **رنجور** کے اس جملے پر غور کیا جائے "ہمگی نثر از دیوان برچیدہ یکجا کنم و عبارات متفرقۂ دیگر بآن ربط دہم و سوادِ اوراقے کہ نزدِ من است ضمیمۂ آن سازم" تو واضح ہو جاتا ہے کہ مختلف نثری نگارشات اور خطوط 'ضمیمہ' نہیں ہیں ، بلکہ

۱ - القاب و آداب ۲ - مصادر و مصلحات و لغات اور

۳ - اشعارِ مکتوبی

ان تین آہنگوں کے لیے لفظ 'ضمیمہ' استعمال ہوا ہے - ان میں سے "القاب و آداب" والا آہنگ جسے **رنجور** نے 'ضمیمہ' کے نام سے تعبیر کیا ہے مسلم طور پر ۱۸۳۵ء سے پہلے جیسا کہ سمجھاجاتا ہے موجود تھا - یہ وہی آہنگ ہے جسے ۱۸۲۵ء کی تصنیف اور کتاب کی بنیاد مانا گیا ہے - **رنجور** نے اپنے دیباچے میں مندرجۂ بالا اقتباس سے پہلے کی سطور میں اسی آہنگ کے بارے میں بتایا ہے "حسب الالتماسِ من ورقے چند از آداب و القاب و شکرِ رسیدِ خطوط و شکوۂ عدمرسیِ مکاتبات رقم فرمود و بمن عطا نمود -"

خود **غالب** نے بھی آداب و القاب والے حصے کے آغاز میں جو مطبوعہ نسخوں میں آہنگِ اول کے عنوان سے درج ہے

کہا ہے ''در عرضِ سہ روز سوادِ این اوراق بپایان می رسد''
ہمارے استنباط کے مطابق صرف یہی ایک آہنگ تین دن میں
لکھا گیا تھا نہ کہ تینوں آہنگ (جو مطبوعہ نسخوں میں
شروع کے آہنگ ہیں) جیسا کہ اب تک کہا گیا ہے۔

دوسرا آہنگ اس کے کچھ مدّت بعد مرتّب ہوا۔ اس
دوسرے آہنگ کے آغاز میں **غالب** نے جو کچھ لکھا ہے اس
سے صرف اتنا پتہ چلتا ہے کہ اس آہنگ کی نگارش کے وقت
**غالب** کا قیام ریگستانی علاقے میں تھا ، لیکن اس بات میں نہ
'عرضِ سہ روز' کی قسم کا کوئی اشارہ ہے، نہ ایسا کوئی قرینہ
موجود ہے جس سے معلوم ہو کہ یہ آہنگ بھی عرضِ 'سہ روز'
کے تحت آتا ہے۔ ''ریگستانی علاقے'' کا حوالہ بتا رہا ہے کہ
یہ آہنگ بھرت پور میں نہیں جو دوآبے میں واقع ہے بلکہ
فیروز پور میں لکھا گیا جو ریگستانی علاقے میں ہے۔

تیسرے آہنگ کے ۱۸۳۵ء سے پہلے مرتب ہونے کا
کوئی ثبوت موجود نہیں۔ اس کے علاوہ اس آہنگ میں یہ بات
بھی اب تک مجہول یا مبہم رہی ہے کہ رنجور کے اس جملے
میں ''ہمگی نثر از دیوان برچیدہ یکجا کنم'' 'ہمگی نثر' سے
کون سی نگارشات مراد ہیں۔ اب تک یہی سمجھا جاتا رہا ہے
کہ یہ وہی نثر ہے جو دیوان فارسی مطبوعہ ۱۸۴۵ء کے
شروع میں درج ہے یا کچھ کلیات نظم فارسی مطبوعہ ۱۸۶۳ء

کے شروع میں یعنی 'دیباچہ' اور کچھ آخر میں یعنی 'تقریظ۔ در حقیقت ایسا نہیں ہے۔ **پنج آہنگ** کے ۱۸۳۵ء اور ۱۸۴۰ء کے قلمی نسخوں سے واضح ہو جاتا ہے کہ یہ نگارشات وہ ہیں جو ان نسخوں میں **"نثرہای داخلِ دیوان کرامت نشان"** کے عنوان سے **آہنگِ اول** میں درج ہیں۔ ان کے عنوان حسب ذیل ہیں :

**۱ ۔ دیباچۂ دیوانِ فارسی**

اس دیباچہ کا آغار "یگانہ یزدان را" کے الفاظ سے اور اختتام "برقِ ماسوی شو" پر ہوتا ہے۔

**۲ ۔ دیباچۂ گلِ رعنا**

اس کے آغاز کے الفاظ ہیں : "خداوندا نا امیدی" اور آخری الفاظ ہیں : "ماسوی ہوس"

**۳ ۔ دیباچۂ دیوانِ ریختہ**

آغاز کے الفاظ ہیں : "مشامِ شمیم آشنایان را" اور آخری الفاظ ہیں : "نجفی‌مدفن نیز باد"

۴ ۔ نامہ بنامِ نواب سید **اکبر علی خان** متولیِ امام‌باڑۂ‌ہوگلی‌بندر۔
شروع کے الفاظ ہیں : "قبلۂ خدا پرستان" اور آخر کے الفاظ ہیں : "غالبِ ہوا خواہ"

۵ - **خاتمہ گل رعنا**، شروع کے الفاظ : "شبے کہ" اور آخری الفاظ : "گزاردہ آمد"

۶ - **خاتمہ عبارت و باعث ترتیب دیوان فارسی**، آغاز کے الفاظ ہیں : "اندیشہ نسجد" اور آخر کے الفاظ ہیں : "خواہد شدن" جو اُس شعر کی ردیف ہے جو آخر میں درج ہے -

۷ - **خاتمہ دیوان فارسی** ، آغاز کے الفاظ ہیں : "یزدان را "اور آخر کے : "این بودے" جو اس رباعی کے چوتھے مصرعے کے آخری دو الفاظ ہیں جو آخر میں درج ہوئی ہے -

۸ - مندرجہ بالا نمبر ۷ کے آخر میں **علی بخش خان رنجور** کی لکھی ہوئی چند سطریں ہیں ، جو مطبوعہ نسخوں میں حذف کر دی گئی ہیں - یہ سطور حسب ذیل ہیں :

"للہ الحمد کہ جامع این اوراق یعنی **علی بخش** سخن مشتاق ہمگی نثر از دیوان قبلہ اہل نظر جناب حضرت **غالب** دام برکاتہ درین اجزا نقل کرد و آہنگ اول را سرانجام داد و آمادۂ گزارش دومین آہنگ شد - مخفی نماند کہ نثرہای خارج از **دیوان** بسیار است و جمع کردن آن بر تفحص دشوار زیرا کہ دستور حضرت رضوان پناہی مدظلہ آنست کہ در مکاتبات ہرگز مسودہ نمی فرمایند و

ہمچنین قلم برداشتہ می‌نویسند ناچار آنچہ سر دست میسر
آمد، درین آہنگ رقم می پذیرد و اوراق سادہ گذاشتہ
می شود تا بعد ازین آنچہ دست بہم دہد نگارش یابد و
نیز باحباب اجازتِ این معنی دادہ می آید کہ ہرچہ از
عباراتِ غالبی در زمانہای مختلف بنظر گذرد آنرا درین
آہنگ جادہند و بر جامعِ این پنج آہنگ منت نہند۔"
چنانچہ ۱۸۳۵ء کے نسخے میں خطوط کے آخر میں
نو صفحے بطور بیاض چھوڑ دیے گئے ہیں۔

اس کے بعد آہنگِ دوم شروع ہوتا ہے جس کا عنوان ہے
"نثرہای خارج از دیوان۔" دیوان فارسی کے قدیم ترین
قلمی نسخے میں جو ۱۸۳۵ء کا کتابت شدہ ہے اور جس کی
مرمت اور تکمیل کی تاریخ ۲۱ جنوری ۱۸۳۸ء ہے جو
نگارشات شامل ہیں ان میں سے صرف دیباچۂ دیوانِ فارسی اور
خاتمۂ دیوانِ فارسی کو دیوانِ فارسی مطبوعہ ۱۸۴۵ء اور
کلیاتِ نظمِ فارسی مطبوعہ ۱۸۶۳ء میں شامل کیا گیا اور
دیباچے کے آخر میں وہ عبارت بڑھا دی گئی جو مذکورۂ بالا
آہنگِ اول میں جداگانہ عنوان "خاتمۂ عبارت و باعثِ ترتیبِ
دیوانِ فارسی" کے تحت چھٹی نگارش تھی۔ دیباچے کو شروع
میں اور خاتمۂ دیوانِ فارسی کو آخر میں رکھا گیا اور اسے تقریظ
کا نیا عنوان دیا گیا۔

پنج آہنگ کے ۱۸۳۵ء کے نسخے میں آہنگِ دوم کا عنوان ہے "نثرہای خارج از دیوان"۔ ۱۸۴۰ء کے نسخے میں یہ عنوان نہیں ہے ، لیکن اس کے مندرجات ترتیب وار وہی ہیں ، جو ۱۸۳۵ء کے نسخے میں ہیں ، لیکن یہ ۱۸۴۰ء کا نسخہ ناقص الآخر ہے اور جو اوراق غائب ہیں ان میں آہنگ دوم کے آخر کا کچھ حصہ بھی شامل ہے ۔

جس طرح آہنگِ اول میں متفرق نثروں کے ساتھ ایک خط بھی ہے، آہنگِ دوم میں، جس میں بیشتر خطوط ہیں، چند متفرق نثریں بھی شامل ہیں جو حسبِ ذیل ہیں :

۱ ۔ عنوان : "تقریظِ تذکرۂ اردوکہ تالیفِ نواب مصطفی خان بہادر است ۔"

۲ ۔ عنوان : "نثرے کہ بر پشتِ دیوانِ ریختہ رقم فرمودہ بخدمتِ شیخ امام بخش ناسخ فرستادہ اند ۔ "آغاز: "این ورقہای" اختتام: "افروزد"

۳ ۔ عنوان : "بفرمانِ نواب غلام حسین"
آغاز کے الفاظ ہیں : "دمیکہ سرہنگِ سیاست"
اور اختتام کے : "مژدۂ سرور آورد"

۴ ۔ "بفرمانِ نواب غلام حسین"
آغاز کے الفاظ : "ہنگامیکہ روشنی"
اختتام : "بہر وصال" (رباعی کے آخری الفاظ)

۵ - عنوان : "تقریظِ دیوانِ حافظ"

پنج آہنگ کے مطبوعہ نسخوں میں تمام متفرق نثریں یک جا کرکے آہنگِ چہارم میں اور تمام خطوط الگ کرکے آہنگِ پنجم میں رکھے گئے -

پنج آہنگ مطبوعہ ۱۸۴۹ء کے آہنگِ چہارم میں حسبِ ذیل متفرق نثریں ہیں جو قلمی نسخوں کے آہنگِ اول اور آہنگ دوم سے اسی ترتیب سے لی گئی ہیں جس ترتیب سے وہاں درج ہیں :

۱ - دیباچۂ دیوان فارسی
۲ - دیباچۂ گل رعنا
۳ - دیباچۂ دیوان ریختہ
۴ - خاتمۂ گل رعنا
۵ - خاتمۂ دیوان فارسی
۶ - تقریظِ تذکرۂ اردو تالیفِ نواب مصطفی خان بہادر
۷ - نثرے کہ بعنوانِ قصیدۂ مدح رقم فرمودہ اند -
۸ - نثرے کہ بر پشتِ دیوانِ ریختہ رقم نمودہ بہ شیخ امام بخش ناسخ فرستادہ شد -
۹ - "آرایشِ گفتار درظہورِ ہور و نموداریِ صبح" (یہی عنوان ۱۸۳۵ء کے نسخے میں بھی ہے - ۱۸۴۰ء کے نسخے میں یہ عنوان نہیں ہے ، اس کے بجائے

صرف یہ لفظ ہیں "بفرمانِ نواب غلام حسین"

۱۰ - **سخن در ہجومِ ظلمتِ شب** (یہی عنوان ۱۸۳۵ء کے نسخے میں بھی ہے ، لیکن ۱۸۴۰ء کے نسخے میں نہیں - وہاں پھر وہی الفاظ ہیں "بفرمانِ **نواب غلام حسین**"

۱۱ - **تقریظِ دیوانِ خواجہ حافظِ شیرازی** رحمۃ اللہ علیہ

۱۲ - **دیباچۂ دیوانِ میرزا رحیم الدین بہادر**

۱۳ - **عبارت در صنعتِ مقطّع الحروف**

۱۴ - **از عبارتِ تقریظِ رسالۂ موارد الکلم از منشآت شیخ ابوالفضلِ فیضی** (کذا) در صنعتِ تعطیل حسب گفتنِ ضیاءالدین احمد **خان بہادر** از زبانِ کاتبش **فخرالدین** محمد **خان** در ضبطِ نگارش درآمدہ -

۱۵ - **دیباچۂ دیوان منشی ہرگوپال تفتہ**

۱۶ - **تقریظِ آثار الصنادید**

پھر ۱۸۵۳ء کے مطبوعہ نسخے میں دو نثروں کا اضافہ ہوا:

۱ - **دیباچۂ دیوانِ ریختہ نواب حسام الدین حیدر خان بہادر**۔

۲ - **دیباچۂ تذکرہ موسوم بہ طلسمِ راز فراہم آوردۂ میر مہدی**۔

اس کے بعد **کلیاتِ نثرِ فارسی** (مطبوعہ ۱۸۶۸ء) کی **پنج آہنگ** کے **آہنگِ چہارم** میں مذکورہ مندرجات کے آخر میں ذیل کی تین نگارشوں کا اضافہ ہوا -

۱ - وہ نگارش جس کا آغاز ان الفاظ سے ہوتا ہے ”بسم اللہ الرحمان الرحیم - کمالِ کلام وابستہ بہ“

۲ - وہ نثر جس کا آغاز ہے ”بسم اللہ الرحمان الرحیم - خدای راسپاس“

۳ - پھر وہ تقریظ ہے جو غالب نے مولوی ظہور علی کے تألیف کردہ تذکرۂ شعرایِ اردو کے لیے لکھی تھی - آغاز کے الفاظ ہیں : ”خدایا“ اور اختتام کے : ”برخوردار باد“

پنج آہنگ کی اوّلین تدوین میں رنجور کے دیباچے کے علاوہ جو توضیحات رنجور کی طرف سے تھیں یا خطوط کے جو عنوانات ایسے تھے جو اُن کی طرف سے تھے وہ کتاب کی پہلی طباعت (۱۸۴۹ع) میں خارج کر دیے گئے - چنانچہ بعد کی اشاعتوں میں بھی نہیں ہیں - پنج آہنگ کے یہ محذوفات حسب ذیل ہیں :

۱ - پہلی تدوین کے آہنگ اول (مطبوعہ پنج آہنگ کے آہنگِ چہارم) کا مختصر خاتمہ جو رنجور کی طرف سے تھا - اس کا متن ہم شروع میں نقل کر چکے ہیں -

۲ - پہلی تدوین کے آہنگِ دوم (مطبوعہ پنج آہنگ کے آہنگِ پنجم) میں رنجور کے نام غالب کے پہلے خط کا عنوان تھا ”نامہ کہ از دہلی بنامِ این مستہام رقم فرمودہ“ اس کے

بجائے یہ عنوان رکھا گیا "نامہ کہ از دہلی بنام مرزا علی بخش خان بہادر رقم شد"۔

دوسرے خط کا عنوان تھا : "رقعہ بنامِ جامعِ کتاب" جس کے بجائے "ایضاً" لکھا گیا ۔

تیسرے اور چوتھے خط کے عنوانات بہ ترتیب یہ تھے : "خط بنام کمترین کہ از کلکتہ فرستادہ اند" اور "خط کہ نیز از کلکتہ بہ عقیدت کیش نگاشتہ اند "۔

مولوی محمد صدرالدین آزردہ کے نام کے پہلے خط کا عنوان چند توضیحی الفاظ کے ساتھ یوں تھا "رقعہ بنامِ نامی مولوی صاحب والا مناقب مولوی محمد صدر الدین خان بہادر صدر الصدور کہ روزے جناب اخوی صاحب قبلہ بہ دولت خانہ شان تشریف بردہ بودند و حضرت مولوی صاحب بہ کچھری رفتہ بودند"۔ یہاں یہ الفاظ "اخوی صاحب قبلہ" رنجور کی طرف سے تھے ۔ اس عنوان کے بجائے صرف یہ عنوان رکھا گیا "بنام مولوی محمد صدر الدین خان بہادر صدر الصدور "۔

نواب مصطفیٰ خان کے نام کے پہلے خط کے عنوان میں مکتوب الیہ کے نام کے بعد یہ توضیحی الفاظ تھے "کہ نواب صاحب غزلے از غزل‌ہای خود فرستادہ فرمایشِ تحریرِ اشعار فرمود "۔ یہ الفاظ حذف کر دیے گئے ۔

یہاں ہمیں متن کی دوسری لفظی تبدیلیوں سے بحث نہیں

جو اولین اشاعت میں ہوئی ہیں ۔ ان کا بیان پنج آہنگ کے متن کی تصحیح وتنقیح کے مستقل موضوع کے تحت آئے گا جو ہم جداگانہ شائع کر رہے ہیں ۔ اس لیے کہ زیرِ نظر مجموعے کی ضخامت بہت بڑھ گئی ہے اور مجلس یادگارِ غالب کی طرف سے اس جلد کے لیے صفحات کی آخری تعداد معین کر دی گئی ہے ۔

پہلی تدوین (جو قلمی نسخوں میں ملتی ہے) اور دوسری تدوین (جو اولین طباعت کے لیے کی گئی) کے درمیان مذکورہ اختلافات کا ذکر ہم نے اس لیے کیا ہے کہ پنج آہنگ کے مرتب کی حیثیت سے رنجور کا اس کتاب سے تعلق واضح ہو جائے ۔ ظاہر ہے کہ دوسری تدوین میں رنجور پسِ پردہ رہ جاتے ہیں اور کتاب اب غالب کی طرف سے مرتب ہو کر شائع ہوتی ہے ، البتہ رنجور کا دیباچہ رہنے دیا گیا ہے ۔ آہنگوں کی اولین ترتیب بھی جس کی تفصیل شروع میں بیان ہو چکی ہے غالب نے دوسری تدوین میں بدل دی اور مکتوب الیہم کے ناموں کے ساتھ کے القاب میں جزئی تبدیلیاں کیں جو ہم تنقیحات اور اختلافاتِ متن کے ضمن میں بیان کریں گے ۔ اس کے علاوہ اُن خطوں اور نگارشوں کا بھی اضافہ کیا جو قلمی نسخوں میں درج نہیں ہیں ، پہلے مطبوعہ نسخے میں ہیں اور پھر اُن میں ۱۸۶۸ع کی اشاعت تک مزید اضافے کیے

جاتے رہے ۔ البتہ ۱۸۷۱ء کی اشاعت میں آخر کے جو دو خطوں کا اضافہ ہے منشی نولکشور یا مطبع نولکشور کی طرف سے ہے۔ اس اشاعت کے لیے جو ۱۸۶۸ع میں ہوئی غالب نے مختصر خاتمہ لکھا تھا ۔ ۱۸۴۹ع اور ۱۸۵۳ع کی اشاعتوں میں خاتمہ نہیں ہے ۔ لیکن پنج آہنگ کا دیباچہ آخر تک وہی رنجور کا لکھا ہوا رہا ، غالب نے پوری کتاب کا کوئی دیباچہ نہیں لکھا تھا، نہ بعد میں لکھا ۔ چند سطروں کی تمہید ضرور غالب کی لکھی ہوئی ہے جو کتاب کی تمہید نہیں ، آہنگِ اول کی تمہید ہے جو آہنگ اول کی تصنیف کے ساتھ لکھی گئی ہے ۔ اس تمہید میں سببِ تالیف بیان کرتے ہوئے غالب نے لکھا ہے "در سال یک ہزار و دو صدو چہل و یک ہجری کہ گیتی ستانانِ انگلشیہ بر بھرت پور لشکر کشیدہ و آن روئین دژ را درمیان گرفتہ اند من درین یورش با جناب مستطاب عالی مقدار فخر الدولہ دلاور الملک نواب احمد بخش خان بہادر رستم جنگ دام اقبالہ و زاد افضالہ رفیقم و گرامی برادرِ ستودہ خوی مرزا علی بخش خان بہادر ہمسفراست ۔ روزانہ برفتار ہمقدمیم و شبانہ بیک خیمہ فرود می آیئم ۔ برادرِ والا قدر کہ سیمایِ سعادتمندی و فروغِ دانش‌جوئی دارد از من آرزو کرد کہ القاب و آدابِ متعارفۂ رسمیہ بروی ہم ریختہ و الفاظِ شکر و شکوہ و شادی و غم باہم آمیختہ برای نامہ‌نگاران

دستورالعملِ مؤجزی ساختہ آید ''۔

اس تمہید کا اختتام ان جملوں پر ہوتا ہے : ''درین پردہ آرایشِ سخن نمیکنم و خواہشِ سائل سر انجام میدہم ۔ در عرضِ سہ روز سوادِ این اوراق بہ پایان می رسد و پیش از شروع در مقصود گفتہ می شود'' اس کے بعد آہنگِ اول کی اصل عبارت شروع ہوتی ہے ۔ تمہید کے اختتامی الفاظ جو فعلِ حال کے ساتھ ہیں اور پھر بیان کا انداز صاف بتا رہا ہے کہ یہ تمہید آہنگِ اول کی تصنیف کے کچھ دن بعد نہیں اسی موقع پر لکھی گئی جب آہنگِ اول لکھا گیا ہے اور اس طرح اس کی نگارش کی تاریخ وہی ۱۲۴۱ھ ہے جو غالب نے تمہید میں درج کی ہے ۔ اس کے مقابل عیسوی سال ۱۸۲۵-۲۶ع ہے اور سال ۱۲۴۱ھ کا آغاز ۱۶ ماہ اگست ۱۸۲۵ع سے ہوتا ہے ، اس لیے جیسا کہ جناب غلام رسول مہر نے اپنے مقالے 'پنج آہنگ' (رسالہ آج کل ، دہلی فروری ۱۹۵۸ع) میں بتایا ہے انگریزوں کی یہ لشکر کشی جس کے موقع پر غالب بھی ساتھ تھے اور ان کا قیام بھرتپور کے مقام پر لشکر کی خیمہ گاہ میں تھا وہ ہے جو دسمبر ۱۸۲۵ع میں ہوئی تھی اور چند ہی دن میں یعنی ۱۶ جنوری ۱۸۲۶ع کو انگریزوں نے بھرت پور لے لیا تھا ۔ غالب کی اس تمہید میں یہ الفاظ آتے ہیں ''ہرچند بیگانگیِ این روش از شیوۂ غالبِ مستمند نہ

چندانست کہ بہ گفتن نیاز داشتہ باشد و اداشناس داند کہ ہنجارِ من در نگارش این است کہ چون کلک و ورق بکف گیرم مکتوب الیہ را بہ لفظے کہ فرا خورِ حالتِ اوست در سر آغازِ صفحہ آواز دہم و زمزمہ سنجِ مدّعا گردم۔القاب و آداب و خیریت گوئی و عافیت جوئی حشوِ زائداست و پختگان حشورا دفع نہند و نیز دانا شناسد کہ درین باب چہ ساحری توان کرد و درین شیوہ گنجایشِ سخن‌گستری تا کجاست لیکن چون خاطرِ نازکِ پژوہندہ عزیز بود فرمایش از راہِ گوش بہ دل دریافت و دل را از جا برانگیخت . . .“

غالب کے اس بیان سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ انیسویں صدی کے ربع اول میں فارسی نامہ نگاری میں :

(۱) صاحب طرز تھے ،

(۲) اُن کا اسلوب ”القاب و آدابِ متعارفۂ رسمیہ،، والے روایتی اور رائجُ الوقت اسلوب کے خلاف تھا اور اُس کی بنیاد اس ادبی عقیدے پر تھی کہ ”القاب و آداب، خیریت گوئی اور عافیت جوئی،، حشوِ زائد ہے ۔

(۳) وہ اپنے اس روایت‌شکن اسلوب میں پوری اثر آفرینی پر قادر تھے جسے انھوں نے ’ساحری‘ کہا ہے ۔

(۴) اُن کا اسلوبِ نامہ‌نگاری جسے انھوں نے ’شیوۂ غالب‘ کہا ہے اور جو عام روایتی روش سے بالکل مختلف تھا

معاشرے میں جانا پہچانا تھا ۔ اُن کے اسلوبِ بیان کے اداشناس اُن کی اس خصوصیت سے واقف تھے ۔

(۵) **پنج آہنگ** کا القاب و آداب والا آہنگ انھوں نے محض علی بخش رنجور کی خاطر لکھا تھا ۔

جناب **ڈاکٹر شیخ محمد اکرام** صاحب نے '**غالب نامے**' کے '**آثارِ غالب**' والے حصے میں **پنج آہنگ** کی اسی تمہید کی بنیاد پر لکھا ہے "**غالب** نے **مرزا علی بخش** کی استدعا پر جو فارسی رسالہ ۱۸۲۴ع میں فارسی مکتوب نویسی کے متعلق لکھا تھا اس سے خیال ہوتا ہے کہ خط و کتابت کے متعلق ان کا شروع میں ہی ایک خاص نقطۂ نظر تھا اور وہ چاہتے تھے کہ مکتوب نویسی میں وہی زبان استعمال کی جائے جو گفت و شنید میں استعمال ہوتی ہے ۔ وہ لکھتے ہیں "نامہ نگار را آن باید کہ نگارش را از گزارش دور تر نبردہ نبشتن را رنگِ گفتن دہد ۔" (**آثارِ غالب** : طبع مرکنٹائل پریس لاہور ۔ صفحہ ۲۲۶) ۔ اگرچہ وہ یہ ضرور کہتے ہیں کہ **غالب** نے "فارسی خطوط میں اس نقطہ نظر کی پوری طرح پیروی نہیں کی ۔" (ایضاً)

اپنی دوسری تصنیف '**حیات غالب**' میں (صفحہ ۶۲) انھوں نے آہنگ اول کی تمہید کا اور آہنگ اول کے آغاز کے مذکورہ جملے کا حوالہ دیتے ہوئے کہا ہے "بعض نقاد مرزا کے اسلوبِ مکتوب‌نویسی کو سفرِ **کلکتہ** کی سوغات اور

فورٹ ولیم کالج کا عطیہ سمجھتے ہیں کاش وہ ان سطور کو دیکھ لیتے جو مکتوب نویسی اور اندازِ تحریر کے متعلق غالب نے سفر کلکتہ سے تین سال پہلے لکھیں "۔

سبط حسن صاحب نے محمد عمر مہاجر صاحب کی اردو پنج آہنگ کے پیش لفظ میں شیخ صاحب کی اس رائے کی تردید کرتے ہوئے خیال ظاہر کیا ہے کہ "غالباً آہنگ اول کی تمہید بھی ۱۸۳۸ع یا ۱۸۳۹ع ہی لکھی گئی تھی ۔" لیکن سبط حسن صاحب کے اس خیال کی تردید اس سے ہوجاتی ہے کہ زیرِ بحث تمہید پنج آہنگ کے اس قلمی نسخے میں جس کی کتابت ۱۸۳۵ع میں ہوئی ہے بجنسہٖ موجود ہے ۔ اس سے پہلے ہم اس بات کے ثبوت میں کہ یہ تمہید بھی اسی وقت لکھی گئی ہے جب 'آہنگ اول' تصنیف ہوا ہے داخلی شواہد پیش کرچکے ہیں ۔ البتہ 'آہنگ دوم، ضرور نہ صرف بعد میں بلکہ بھرت پور کے بجائے فیروز پور میں لکھا گیا ہے ۔ بھرت پور کی مہم سے واپسی پر لکھا گیا ہوگا ۔ اس کے ثبوت میں ایک داخلی شہادت کی طرف ہم پہلے اشارہ کر چکے ہیں ۔ آہنگ دوم کے آغاز میں لکھا ہے "اکنون کہ بدین خستگی پایش از پیش رفت تا نسنجند کہ فرومانده و گسستہ دم است می سنجد کشادہ روی نشستن و بطرفِ آن گریوہ طلسمی ببازیچہ بربستن ۔ زمینی شور کہ چون ذوقِ می در طینتِ زاہد ہیچ گلبن را در آنجا ریشہ

در خاک ندود و خاکی نا استوار کہ ہر دیوار کہ در آن ریگستان بر کشند پیش از سایۂ خود بخاک افتد ۔ بہ طاسمی کہ درین چنین اہرمن جای بندند سنبل و ریحان را چہ روز بازار منظر و ایوان را کدام بار نامہ ؟" یہاں جس علاقے کی تصویر کھینچی گئی ہے وہ بھرت پور نہیں ہو سکتا جو زرخیز اور سرسبز و شاداب دو آبے میں واقع ہے ۔ فیروز پور ہی کا علاقہ ہو سکتا ہے جو ریگستانی علاقہ ہے ۔ جغرافیے میں ان دونوں علاقوں کا یہ فرق ایک مسلّم حقیقت ہے ۔

پنج آہنگ کی تالیف پہلی مرتبہ مرتبہ ۱۸۳۵ع ہی میں ہوئی 'آہنگ اول' اور 'آہنگ دوم' کی تالیف کے وقت پانچ آہنگوں کا تصور نہ رنجور کے دیباچے میں ملتا ہے نہ غالب کی تمہید میں، بلکہ 'آہنگ اول' کی اس تمہید میں تو لفظ 'آہنگ' بھی نہیں آتا ۔ البتہ دوسرے آہنگ کے آغاز میں یہ لفظ پہلی مرتبہ ملتا ہے ۔ پنج آہنگ کا منصوبہ غالب کی سفرِ کلکتہ سے واپسی کے بعد کی چیز ہے ۔ کلکتے میں قتیل کے شاگردوں اور پیرووں نے غالب کے کلام پر اعتراضات کے ضمن میں قتیل کی تصنیف چار شربت کے حوالے دیے تھے ۔ کچھ بعید نہیں کہ غالب نے چار شربت کے مقابل پنج آہنگ کا منصوبہ بنایا ہو ۔

پنج آہنگ کے خطوط کے اسلوب کے بارے میں ہمارا تأثر یہ ہے کہ یہ تمام خطوط مجموعی طور پر نامہ نگاری

کے ان اصولوں کا پورا ساتھ دیتے ہیں جنھیں غالب نے تمہید میں ”شیوہ غالب“ سے تعبیر کیا ہے۔ مہاجر صاحب کی اردو پنج آہنگ کے ’پیش لفظ، میں سبط حسن صاحب نے لکھا ہے کہ ”پنج آہنگ کے ترجمے کو اُردوے معلی کے خطوں میں شامل کردیا جائے تو اصل اور ترجمے میں تمیز کرنا مشکل ہو جائے گا۔“ اس کے معنی یہ ہوئے کہ پنج آہنگ کے خطوط اور اردوئے معلی کے خطوط میں صرف زبان کا فرق ہے اسلوب کا نہیں۔

حقیقت بھی یہی ہے۔ جن لوگوں کو پنج آہنگ کے فارسی خطوط میں بمقابلہ اردو خطوط کے یک گونہ تکلف محسوس ہوتا ہے وہ بیشتر دونوں زبانوں کے مزاج کا اور دونوں کے ادب کے مزاج کا فرق ہے۔

پنج آہنگ کی زیر نظر اشاعت میں خطوط کا متن ہم نے وہی رکھا ہے جو غالب نے رکھا تھا۔ ان کی اصلوں میں غالب نے جو رد و بدل کی اسے ہم نے متن یا اس کے حواشی کے بجائے تنقیحات کی جداگانہ بحث کے لیے اٹھا رکھا ہے۔ اس اشاعت میں ہم نے:

(۱) متن کی عبارت بندی کی ہے۔

(۲) لغات و مصادر و معانی والے حصے کو فرہنگ نویسی کی طرز پر ترتیب دیا ہے اس طرح کہ لغات و مصطلحات و مصادر نیچے اوپر ایک ستون میں رہیں اور معانی مقابل ہوں ، لیکن

ان کی تقدیم و تأخیر کو نہیں بدلا ہے تاکہ **غالب** کی قائم کردہ ترتیب اسی طرح رہے۔ اس ترتیب میں حروفِ تہجی کے لحاظ سے ردیف بندی کا التزام نہیں ہے۔

(۳) آہنگ چہارم اور آہنگ پنجم میں ہر نگارش کے عنوانات کو سر صفحہ رکھا ہے۔

(۴) آہنگِ پنجم میں ہر مکتوب الیہ کے خطوط کو یکجا کردیا ہے، لیکن مکتوب الیہم اور ہر مکتوب الیہ کے نام کے خطوط کی تقدیم و تأخیر وہی رکھی ہے جو **غالب** کی قائم کردہ تھی۔ خطوں کے عنوانات میں ایک ہی مکتوب الیہ کا نام صرف وہاں دہرایا ہے جہاں **غالب** کی پنج آہنگ میں یہ نام کسی لفظی فرق سے مکرر آیا ہے ورنہ صرف ایضاً یا خط کا شمارہ لکھ دیا ہے۔

(۵) جملوں میں الفاظ کے نحوی رشتوں کے لحاظ سے اُن کے فصل و وصل کو نسبتاً واضح کرنے کی کوشش کی ہے۔

۶۔ اضافتوں کے اظہار کا التزام رکھا ہے۔ غلط اضافتیں صحیح کی ہیں اور ہزاروں اضافتیں اضافتی کسرۂ اضافت اور ہمزہ (علامت یایِ اضافت) لگا کر واضح کی ہیں۔

۷۔ اسلامیں ب اور پ (مثلاً اسب اور اسپ) اور ک اور گ (مثلاً کشادن اور گشادن)، افگندن اور افکندن، شگفتن اور شکفتن) کے ابدال کے معاملے میں **غالب** کے استعمال کو قائم

رکھا ہے جو پاک و ہند کے عام املا اور تلفظ کے مطابق ہے ، لیکن ذال معجمۂ فارسی کو زایِ ہوز سے نہیں بدلا ۔

۸ ۔ یائے تنکیر و وحدت ، یائے احتمالی و تمنائی اور لفظ کے آخر میں ایسی یائے اصلی کو جو پاک و ہند کے عام تلفظ میں یائے مجہول ہے ماقبل مفتوح ہو یا ماقبل مکسور یاے معکوس کی صورت میں ظاہر کرنے کا التزام کیا ہے تاکہ عام قاری کو فہمِ عبارت میں سہولت رہے ۔ حرفِ نون کی کامل صورت کو یعنی دائرے والی شکل کو ہر جگہ منقوط رکھا ہے ۔

جیسا کہ ہم پہلے اشارہ کرچکے ہیں **پنج آہنگ** کے مختلف قلمی اور مطبوعہ نسخوں کے لفظی اختلافات اور متن کی تصحیح و تنقیح کے وجوہ اور دلائل ہم **پنج آہنگ** کی تمام لغوی ، ادبی ، سوانحی اور تاریخی بحثوں کے ساتھ ایک جدا گانہ جلد میں بیان کریں گے ۔ اس جلد کی ضخامت کی وجہ سے **مجلس یادگار غالب** نے تعلیقات کے لیے تعداد صفحات کی حد بندی کر دی ہے ، اس لیے تعلیقات کے باقی مسائل و مطالب بھی اِسی جلد میں پیش کیے جائیں گے ۔ فی الحال متن کے ساتھ جو تعلیقات ہیں وہ **پنج آہنگ** کے خطوط کی تاریخوں کے تعین سے متعلق ہیں ۔ ان تعلیقات میں بھی بحث و استدلال کو زیادہ سے زیادہ ممکن اختصار کے حدود میں رکھنا پڑا ہے ، لیکن زمانی تعین کے تمام وجوہ کا اجمالی بیان ان میں آگیا ہے ۔

پنج آہنگ کے قلمی اورمطبوعہ نسخوں کے متنی اختلافات کے ساتھ جناب پروفیسر سید مسعود حسن صاحب رضوی ادیب کے مرتبہ فارسی خطوط 'متفرقاتِ غالب' جناب قاضی عبدالودود صاحب کے مجموعے 'مآثر غالب' اور جناب اکبرعلی صاحب ترمذی کے مرتبہ 'نامہ ہای فارسی غالب' کے علاوہ آن چیزوں کے حوالے سے جو مختلف رسائل میں شائع ہوئی ہیں مثلاً جناب امتیاز علی عرشی کی چاند تنقیحات اور مدیر نقوش کی شائع کردہ غالب کے چند فارسی خطوط کی اصلیں اسی الگ جلد میں زیر بحث آئیں گی۔ یہاں اس بات کا ذکر کر دینا ضروری ہے کہ پنج آہنگ میں غالب۔ جو خطوط شامل کیے تھے ہم نے صرف وہی رکھے ہیں، البتہ جیسا کہ شروع میں کہا جا چکا ہے دو خطوط جو منشی نولکشور نے ۱۸۷۱ء کی اشاعت میں بڑھا دیے تھے اُنھیں حذف نہیں کیا ہے۔ لیکن متفرقاتِ غالب، مآثرِ غالب، باغِ دودر اور نامہ ہایِ فارسیِ غالب، کے خطوط کو پنج آہنگ کے آہنگ پنجم میں یکجا کردینا ہمارے منصوبے میں تھا۔

پنج آہنگ کا مسودہ مطبع کو دینے کے لیے نقل و تسوید میں جن عزیزوں نے میری مدد کی ہے اُن کی توفیقات کے لیے میں دعا گو ہوں اقبال صلاح الدین۔ صاحب ایم اے (اردو و فارسی)، حکیم فیض الحق صاحب عارفی ایم۔اے (اردو و فارسی)،

**محمد رشید** صاحب (ایم - اے) اور **محمد بشیر** صاحب (ایم - اے) نے رات دن ایک کر کے کم سے کم وقت میں آہنگِ پنجم کی نقل میرے لیے مکمل کردی جس میں بین السطور کافی تھا ، اور مجھے اس کھلی کھلی صاف اور خوشخط تحریر میں عبارتوں کی تصحیح کرنے ، علامتیں لگا کر اضافتوں کو ظاہر کرنے اور فصل و وصلِ کلمات کو مطبع کے حروف چین کے لیے عمودی خط بنا کر واضح کرنے میں بڑی سہولت ہوئی - عزیزم **ڈاکٹر میاں بشیر حسین صاحب** ، لیکچرار فارسی ، یونیورسٹی اورینٹل کالج نے ابتدائی پروفوں کی غلط گیری کا کوفت انگیز کام بڑے صبر و تحمل اور استقامت و مستعدی سے انجام دیا ، جس سے بعد کے پروفوں میں میری طرف سے تصحیح آسان ہو گئی اور کام غیر معمولی تیزی سے آگے بڑھتا رہا - خدا انھیں مراتبِ عالیہ پر فائز کرے -

**اقبال صلاح الدین** صاحب ایم - اے بھی پروفوں کی تصحیح میں برابر میرے دست و بازو بنے رہے - خداوند تعالیٰ انھیں اپنی تائیدات و توفیقات سے سرفراز فرمائے -

مالکِ **مطبعِ عالیہ سید اظہار الحسن صاحب رضوی** نے پنج آہنگ میں اضافتوں کے اظہار کے اہتمام اور فصل و وصلِ کلمات کے ہزار در ہزار پیچ و خم کے باوجود طباعت کی رفتار اور حسنِ طباعت کے معیار کو قائم رکھا - انھوں نے کتاب کا کمپوزنگ

کرانے میں مسودے کے مطابق ہزاروں اضافتوں کے اظہار کی ذمہ داری لی اور الفاظ کے درمیان جو فصل و وصل قائم کیا گیا تھا اس کی پابندی کی ۔ اس طرح کے التزام میں کمپوزیٹر کا وقت کمپوزنگ میں اور پروفوں کی تصحیح کا ساتھ دینے میں عام معمول سے کئی گنا زیادہ صرف ہوتا ہے اور پریس کی رفتارِ کار پر کئی گنا زیادہ بار پڑتا ہے ، لیکن مطبعِ عالیہ کے مالک نے عالی ظرف کا ثبوت دیا اور علمی اور قومی خدمت سمجھ کر اس مشکل کام کا ذمہ لیا ، پاکستان و ہند میں شاید ہی کسی مطبع نے فارسی نثر کی اتنی ضخیم کتاب اس التزام سے چھاپی ہو۔ غالب کی پنج آہنگ کے لیے اس التزام کی شدید ضرورت تھی۔ غالبیات خاص طور پر اس کی معترف رہے گی ۔ وما توفیقی الا باللہ

لاہور ، ۲۰ اگست ۱۹۶۹ء          وزیرالحسن عابدی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

بعدِ تقدیمِ نیایشِ داورِ جہان آفرین و تمہیدِ ستایشِ حضرتِ **سیدالمرسلین** و دریوزهٔ ہمت از نفوسِ قدسیهٔ بزرگانِ دین میگوید ذرهٔ ناتوان و خاکسارِ ہیچمدان **علی بخش خان** ابن **الٰہی بخش خانِ** مغفور که در ایامیکه بگوشهٔ بساطِ قربِ عمِ مرحوم **فخر الدوله دلاور الملک** نواب **احمد بخش خان بهادر رستم جنگ** جا داشتم و در سایهٔ رأفت آن والاپایه پرورش می یافتم ، ہر چند از **دهلی** به **فیروزپور** و از **فیروزپور** به **دهلی** آمد شد اتفاق می افتاد ، اما اغلبِ اوقات به **فیروزپور** می گذشت - عنفوانِ جوانی بود و اسبابِ عیش آماده ، گلہایِ اقبال شگفته بود و درہایِ دولت کشاده ، بزرگے چون **فخرالدوله** خدایش در بہشتِ برین جا دہاد ، بر سر سایه گستر - از ناز و نعمت و جاه و مکنت چہا که نداشتم - بالجمله عمر در لہو و لعب و سرور وطرب بسر می شد و ہر گز فکرِ معاش و غمِ معاد نبود - مہین برادرِ قدسی اثر جنابِ **اسدالله خان** متخلص به **غالب** که در نظم و نثر یگانه و در سخنوری مشہورِ زمانه است از راهِ کہترنوازی سرے بهآموزگاریِ من داشت و چون درمیانِ این نحیف و آن سخنورِ یکتا از دو سو پیوندِ قرابت استواراست و محبت و مؤدت که غازهٔ رخسارهٔ قرابت ہمان تواند بود بسیارست ، لاجرم مرا بانواعِ لطف و مکرمت نواختے و ہمواره بدانش و بینش رہنائی کردے تا اینکه حسب الالتماس

من ورقے چند از آداب و القاب و شکرِ رسیدِ خطوط و شکوۂ عدم رسیِ مکاتبات، رقم فرمود و بمن عطا نمود۔ آن اوراق را چون تعویذ ببازو بستم و آن نگشتہہا را در فنِ تحریر دستور العملِ خود ساختم ۔

بعدِ چندے کہ زمانہ بیوفائی آغاز نہاد و سنگِ تفرقہ در بزمِ مراد افگند، نخست حضرتِ اخوان پناہی مد ظلہ العالی بجانبِ کلکتہ رہگرای شدند و مقارنِ آن حال عمِ نامدارکہ شفقتِ پدری بلکہ رحمتِ ایزدی از ذاتِ بابرکاتش لمعۂ ظہور داشت ، ازین عالمِ ناپایدار طبلِ رحیل فروکوفت ۔ **شمس الدین خان** خلفِ اکبرِ آن امیرِ نامور بروسادۂ سروری بجایِ پدر نشست ۔ چندے از اوباشِ ناپاک طینت فراہم آمدند ، آن گرم و سردِ روزگر دیدہ و بے سعی و تلاش بدولت رسیدہ را برنگِ خود برآوردند ۔ کارہا دگرگون شد و حالتہا برگشت و کارِ ملک و دولت ابتر گردید ۔ من خود را از آنمیان بکنار کشیدم و ترکِ وطن کردم ۔ چندے بہ **لکھنئو** و مدتے **بہ جیپور** بناکامی بسر بردم ، تا اینکہ درآغازِ سالِ یکہزار و دو صد و پنجاہ و یک ہجری **شمس الدین خان** رابقضای آسانی آن پیش آمد کہ ہیچ آفریدہ مبیناد و آن خود از غایتِ شہرت بشرح احتیاج ندارد و بعدِ آن ہنگامہ ہم دران ہنگام از **جیپور بہ دہلی** رسیدم و بکاشانۂ برادرِ والا شان و آموزگارِ مہربان

مولانا **غالب** زاد افضاله فرود آمدم ـ

چون دران ایام دیوانِ فیض عنوان که مسمّٰی

**به میخانهٔ آرزو سرانجام** است تازه فراہم آمده و پیرایهٔ اتمام پوشیده بود ، آنچه از نثر دران ہمایون صحیفه صورتِ ارقام داشت، ہمه را بخدمتِ والایِ آن خسروِ اقلیمِ سخنوری خواندم ـ بخاطر چنان گذشت که ہمگی نثر از دیوان برچیده یکجا کنم و عباراتِ متفرقهٔ دیگر بآن ربط دہم و سوادِ اوراقیکه نزدِ منست، ضمیمهٔ آن سازم ، از ہجومِ افکار و وفورِ آلام فرصت میسر نمی آمد تا آنکه ارشادِ جنابِ معلی‌القاب مسند نشینِ عزّ و تمکین ، سالکِ مسالکِ دانش و یقین، فلاطون علمِ مسیحا نفس، سخن شناسِ دقیقه‌رس ، عالیشان ، والا دودمان حکیم **رضی الدین حسن خان‌بہادر** محرکِ این داعیه شد و ابرامِ ذوق افزایِ غازهٔ عارضِ پسندیده خوئی پیرایهٔ شاہدِ نکوئی براستی پیوندندهٔ دل بازبان **میر محمد حسین خان** که به‌درسِ این نثرہا بامن ہم سبق و شریکِ گرداندنِ ورق بوده اند ، باعثِ تصمیمِ عزیمت گردید و نیز بطمعِ استفادهٔ برخوردارِ خجسته آثارِ کامگار توانائیِ دل و آسایشِ جان **غلام فخر الدین خان** که خدایش از عمر و دولت برخورداری دہاد و در علم و عمل بمدارجِ اعلیٰ رساناد ، رغبتِ خاطر ازیکے به هزار کشید ـ لاجرم این اراده صورتِ ظہور گرفت و سازِ سخنے مشتمل‌بر **پنج آهنگ** آراسته شد ـ **آهنگِ اول** القاب و آداب و

مراتبِ متعلقهٔ آن ، **آهنگِ دوم** مصادر و مصطلحات و لغاتِ فارسی، **آهنگِ سوم** اشعارِ مکتوبی منتخب از دیوانِ رشکِ گلستان که در مکاتبات بکارآید ، **آهنگِ چهارم** خطب و کتب و تقاریظ و عباراتِ متفرقه ، **آهنگِ پنجم** مکاتبات ـ

یا رب این سازِ سخن تا دمِ نفخِ صور بلند آوازه و ذوقِ این زمزمه در دلِ همنفسان جاودان تازه باد ـ

# آهنگِ اول
# در القاب و آداب و مایتعلق بہا

حمدِ ایزدی را کہ برتر از اندازۂ توانائیِ بیانست، زبان نامحرم و نعتِ نبوی را کہ شرفِ نفسِ ناطقہ درگروِ آنست، گفتار نارسا۔لاجرم اندیشۂ آسمان پیوند از مقامِ خویش پایۂ چند فرود آمدہ سخن ریزہ ہا فراہم می آورد تا بر دانا و نادان ایثار توان کرد ۔ درسالِ یک‌ہزار و دو صد و چہل و یکِ ہجری کہ گیتی‌ستانانِ انگشیہ بر **بھرت‌پور** لشکر کشیدہ و آن روئین دژ را درمیان گرفتہ اند،من درین یورش باجنابِ مستطاب‌عمِ عالیمقدار **فخرالدولہ دلاور الملک نواب احمد بخش خان بہادر رستم جنگ** دام اقبالہ و زاد افضالہٗ رفیقم وگرامی برادرِ ستودہ خوی **مرزا علی بخش خان بہادر** ہم سفراست۔ روزانہ برفتار ہمقدمیم و شبانہ بیک خیمہ فرود می آئیم۔برادرِ والاقدر کہ سیمای سعادتمندی و فروغِ دانش جوئی‌دارد، از من آرزو کرد کہ القاب و آدابِ متعارفۂ رسمیہ برویِ ہم ریختہ و الفاظِ شکر و شکوہ و شادی و غم باہم آمیختہ برایِ نامہ نگاران دستور العملِ موجزی ساختہ آید ۔

ہر چند بیگانگیِ این روش از شیوۂ **غالبِ** مستمند نہ‌چندانست

که به گفتن نیاز داشته باشد و اداشناس داندکه هنجارِ من در نگارش اینست که چون کلک و ورق به‌کف گیرم ، مکتوب الیه را بلفظے که فراخورِ حالتِ اوست در سر آغازِ صفحه آواز دہم و زمزمه سنجِ مدعا گردم ـ القاب و آداب و خیریت گوئی و عافیت جوئی حشوِ زائد ست و سخنگان حشو را دفع نهند و نیزدانا شناسد که درین باب چه ساحری توان کرد و درین شیوه گنجایشِ سخن گستری تا کجاست ، لیکن چون خاطرِ نازکِ پژوہنده عزیز بود، فرمایش از راهِ گوش بدل در رفت و دل را از جا بر انگیخت ـ آن مادهٔ سودا از سویدا بانامل دوید ـ جنبشے دربنان پدید آمد تا رقمہا زده و ورقہا بدین رنگ نگاربسته شد۔ از آنجاکه خود نمائی و بیہده سرائی خوبی نیست و با اینہمه سیر چشمِ نعمتِ گفتارم و دستم ازین گرانمایه کالا تہی نیست، درین برده آرایشِ سخن نمی کنم و خواهشِ سائل سرانجام میدہم و در عرضِ سه روز سوادِ این اوراق بپایان میرسد و پیش از شروع در مقصود گفته میشود :

بدان اے ہوشمندِ سخن پیوند که نامه‌نگار را آن باید که نگارش را از گزارش دور تر نبرده نبشتن را رنگِ گفتن دہد و مطلب را بدان روش گزارد که دریافتنِ آن دشوار نبود و اگر مطلبے چند داشته باشد در تقدیم و تأخیر ژرف‌نگہی بکار برد و ازان پرہیزد که سخن گره درگره گردد و اجزایِ مدعا بہمدگر فرو خورد ـ

زنهار استعاره های دقیق و لغاتِ مشکلهٔ نا مأنوس در عبارت درج نکند و در هر نورد رعایتِ رتبهٔ مکتوب الیه در نظر دارد۔ تا تواند، سخن را درازی ندهد و از تکرارِ الفاظ محترز باشد و بیشتر بمذاقِ اهلِ روزگار حرف زند و از احاطهٔ قواعد و قوانینے که قرار دادهٔ این مردم است، بدر نرود، اما اندازهٔ خوبیِ زبان نگهدارد و این پارسیِ آمیخته بتازی را در کشاکشِ تصرفاتِ هندی زبانانِ پارسی نویس ضائع نگذارد و لغاتِ عربی جز بقدرِ بایست صرف ننماید و پیوسته‌دران کوشد که سادگی‌و نغزی شعارِ او بود ۔ اقسامِ مکاتیب خاصه در خطوط و عرایضے که به‌حکمِ نویسد و مشتمل بر معاملات باشد ، از اغلاق و اغراق احتراز واجب داند و سخن به استعاره و اشاره نگزارد و نرم گوید و سنجیده گوید و آسان گوید ۔

بالجمله مراتبِ اعیانِ روزگار منحصر برسه پایه است، اعالی واواسط وادانی۔ اما اعالی آنانکه فراتر وبلندتر ازخود اند مثلِ پدر و آقا و استاد و مرشد و اواسط برادران و دوستان اند و ادانی پسران و نوکران ، و به اندک تأمل دانسته میشود که این هر سه پایه را پایه‌های بیشمار است ، لیکن شرط چنانست که مختصر گوئیم و زود گوئیم ۔

# ابتدا از القابِ پدر

قبلهٔ کونین و کعبهٔ دارین ، حضرت ولی‌نعمی مدظله العالی، آدابِ بندگی و تسلیم که حصولِ سعادتهایِ دو جهانی در

گرو آنست، بتقدیم رسانیده معروض میدارد، **ایضاً** قبلهٔ دو جهان و کعبهٔ جسم و جان، حضرت ولی نعمی دام اقباله، بعدِ تقدیمِ مراسمِ تسلیم و کورنش که مهین دست‌آویزِ حصولِ فخر و سعادت است، بعزِ عرض میرساند ، **ایضاً** قبلهٔ حاجات و کعبهٔ مرادات، حضرت‌ابوی مخدومی مد ظله العالی، بعدِ تمهیدِ مراتبِ عجز و انکسار وتقدیمِ لوازمِ عبودیت و افتقار بعرضِ خدامِ ذوی الاحترام میرساند ، **ایضاً** قبلهٔ جسم و جان و کعبهٔ روح و روان حضرت قبله گابی مد ظله العالی، گلهای تسلیم از راهِ تعظیم زیبِ سر و دستارِ بندگی ساخته بعزِ التماسِ باریافتگانِ گوشهٔ بساطِ فیض مناط میرساند ، **ایضاً** قبلهٔ مقاصدِ دین و دنیا وکعبهٔ مطالبِ بردوسرا حضرتِ ابوی مخدومی مد ظله العالی، بتقدیمِ قواعدِ کورنش و تسلیمِ طالعِ سر و دست را باوجِ قبول میرساند و معروضِ حاضرانِ محفلِ فیض منزل میگرداند ، **ایضاً** قبله و کعبهٔ کونین ولی نعمتِ دارین حضرتِ ابوی مخدومی دام اقباله، ادای آدابِ خضوع و خشوع و ابرازِ مراسمِ عجز و نیاز را کفیلِ حصولِ سعادات و مباهات ساخته بگزارشِ مدعا لب میکشاید ـ

همین القاب و آداب بتغییرِ دو سه لفظ بمرشد و اوستاد و آقا نیز توان نگاشت، چنین که مرقوم میگردد : قبله وکعبهٔ خافقین حضرت پیر و مرشدِ برحق مدظله العالی، آداب و کورنش و تسلیم

که سعادتِ جاوید مرهونِ ادای آنست بجا می‌آرد و معروضِ فیض اندوزان انجمنِ ملایک موطن میدارد، **ایضاً** قبلهٔ جان و دل و کعبهٔ آب و گل حضرتِ پیر و مرشدِ برحق مدظله العالی، سرِ نیاز از راهِ ارادت بکفِ پایِ عرش پیمای سوده سعادتِ ابدی حاصل میسازد و بحضورِ خدامِ عالیمقام بگزارشِ مطلب می پردازد، **ایضاً** قبلهٔ جسم و جان کعبهٔ دین و ایمان حضرتِ پیر و مرشدِ بر حق مدظله العالی، لوازمِ عبودیت و انکسار و مراسمِ عجز و افتقار ادا ساخته بعزِ عرضِ عالیِ متعالی میرساند۔

**ایضاً** منبعِ فیوضِ نامتناهی واسطهٔ حصولِ رحمتِ الٰهی حضرتِ پیر و مرشدِ برحق مدظله العالی، بادایِ آدابِ تسلیم و تقدیمِ قواعدِ تعظیم سر عزت بسپهر افراخته و خود را بحصولِ سعادتهایِ نشأتین امیدوار ساخته معروض میدارد۔

باید دانست که درالقاب و آدابِ استاد نیز همین الفاظ مرسوم و معمولست و در عرضداشتهائی که بخداوندِ نعمت و فرماندهانِ عهد باید نگاشت، قاعده چنین است که ورقی دراز بگیرند و پارهٔ بدرازی بگذارند و در پهنا خطی کشند و فرازِ آن خط القابِ حاکم وآقا بنویسند، وزیرِ آن خط به‌یک گوشهٔ ''بعرضِ عالیِ متعالی،، و به گوشهٔ دیگر، ''میرساند،، نگارند، و اما اگر

مکتوب‌الیه نواب گورنر جنرل بهادر است باید نگشت : جنابِ مستطاب معلٰی القاب جهانیان مآب جم جاهِ انجم سپاه سپهر بارگه‌نواب گورنر جنرل بهادر دام اقباله و زاد افضاله، **ایضاً** نواب صاحب قبله و کعبهٔ دو جهان فیض بخش فیضرسان دام اقباله، **ایضاً** نواب صاحب قبله خداوندِ خدایگان دام اقباله، **ایضاً** نواب صاحب قبله و کعبه خداوندِ نعمت دام اقباله، **ایضاً** نواب صاحب خدایگانِ فیض بخشِ فیضرسان دام اقباله -

باید دانست که در عرضداشتها فقراتِ خیریت نوشتن رسم نیست، اما فقراتِ خیریت که در مکتباتِ پدر و مرشد و استاد بکار برند، اینست : **فقراتِ خیریت** : بعنایتِ الٰهی و توجهاتِ نامتناهیِ آن امیدگاه حالِ عقیدت سگال نکو است و سلامتِ صحتِ ذات حمیده صفات را همواره از جنابِ واهب العطیات خواهان میباشد، **ایضاً** بفضلِ جهان آفرین حالاتِ عقیدت آیین نیکومیگذرد وسلامتِ ذات و صحتِ حالاتِ گرامی را پیوسته از خدا می‌خواهد، **ایضاً** منت ایزد را که‌حالاتِ فدوی در خورِ ادای سپاسِ افضالِ الٰهی ست و صحت و عافیتِ حضورِ پر نور مدام مستدعی. **ایضاً** لله الحمد که غلام بخیر و عافیت مصروفِ دعایِ دوامِ دولت و اقبالِ جنابِ مستطاب است - داورِ جهان آفرین همواره زیب افزایِ مسندِ کامرانی داراد - **ایضاً** شکر بدرگاهِ بخشندهٔ بے منت که

حالِ عبودیت تمثال طرازِ عافیت دارد و سلامتِ ذات و فرخندگیِ حالاتِ جنابِ فیض مآب را بدعا خواهانست ، **ایضاً** احوالِ نیاز اشتمال مقرون بخیروصلاح است و دعایِ سلامتِ ذات‌وجمعیتِ اوقاتِ بابرکت وردِ زبان دارد، **ایضاً** بتفضلاتِ آفرینندهٔ جسم و جان و توجهِ باطنیِ آن قبلهٔ دو جهان فدوی بخیرو عافیت است ، امید که پیوسته نویدِ صحت و سلامتِ مزاجِ مبارک موجبِ مسرت وجمعیتِ جان و دلِ باشد، **ایضاً** الحمد لله و المنه که روز نامهٔ احوالِ عبودیت‌کیش عافیت طراز است و نویدِ صحت و سلامتِ ذاتِ ربوبیت آیات همواره سامعه نواز -

دیگر در بابِ رسیدِ ملاطفاتِ این بزرگان نیز اشتراک است- ازینجا است نوازشنامهٔ تفقدطراز شرفِ وصول ارزانی داشته سرفراز گردانید ، **ایضاً** تفقد رقم نامهٔ عنبرین شمامه به پرتوِ وردوِ خود جان و دل را نور آگین ساخت ، **ایضاً** والا نامهٔ ربوبیت‌طراز به پرتوِ وصولِ خود ظلِ عطوفت بفرقِ نیاز افگند، **ایضاً** گرامی نامهٔ عطوفت رقم پرتوِ ورود ارزانی داشته فرقِ عبودیت را فرقدان‌سای گردانید ، **ایضاً** عطوفت نامهٔ ربوبیت مضمون بشرفِ وصولِ خود معزز و مباہی گردانید، **ایضاً** عطوفت رقم نامهٔ عنبرین شمامه به پرتوِ وردوِ خود سایهٔ دستِ عنایت بر سر گسترد ، **ایضاً** عنایت نامهٔ عالی ظلِ ورود بر فرقِ عبودیت

انداخته سرِ نیاز را از سپهر گذرانید ، **ایضا** پرتوِ وصولِ گرامی نامهٔ عطوفت‌طراز طالعِ فرقِ نیاز را باوجِ سعادت رسانید، **ایضاً** رافت نامهٔ اشفاق نگار پرتوِ وصول افگنده طالعِ فرقِ عبودیت را اوج‌گرای گردانید ، **ایضاً** شفقت نامهٔ گرامی عزِ ایراد ارزانی داشته معزز و مفتخر گردانید ، **ایضاً** نواز شنامهٔ والا سایهٔ ورود بر سرِ تسلیم انداخته کامیابِ مطالبِ کونین ساخت ، **ایضاً** گرامی نامهٔ عاطفت تحریر بمیامنِ وصولِ مباهات حصول سرفراز فرموده شکر گزارِ بختِ بلند گردانید ، **ایضاً** نوازشنامهٔ ربوبیت مضمون شرفِ ایرا د ارزانی داشته در حقِ عبودیت کیش نزولِ آیهٔ رحمت گردید ، **ایضاً** والا نامهٔ رأفت نگار عزایراد یافته سرمایهٔ سعادتِ کونین ارزانی داشت ، **ایضاً** کرامت نامهٔ عبودیت آگین بعزِ ورودِ خود معزز ساخته کلاه گوشهٔ تسلیم را باوج عیوق رسانید ، **ایضاً** عطوفت‌نامهٔ گرامی رقم چهرهٔ حالِ نیاز را به پرتوِ وصول افروخته طالعِ بندگی را فروغِ قبولِ بخشید، **ایضاً** آنکه مرقومِ خامهٔ تفقد گار شده بود ، **ایضاً** آنکه نوک ریزِ خامهٔ مشکین رقم گردیده بود، **ایضاً** آنکه نگاشتهٔ کلکِ عنبرین رقم بود، **ایضاً** آنکه بزبانِ خامهٔ فیض نگارحواله رفته بود، **ایضاً** زبانِ کلکِ الهام ترجمان بدین مضمونِ عنایت مشحون گویا بود ، **ایضاً** آنکه بزبانِ خامهٔ اعجازطراز در کسوتِ حرف و رقم جلوهٔ ارشاد یافته بود ، **ایضاً** آنکه قلم تفقد رقمِ پیرایهٔ اظهار داده بود، **ایضاً**

آنکه خامهٔ اعجاز نگار شرفِ تحریر بخشیده بود، **ایضاً** آنکه بفیضان خامهٔ تفقد نگار تجلیِ ارقام یافته بود ، **ایضاً** آنکه قلمِ نوازش رقم فروغِ ارشاد داده بود ، **ایضاً** آنکه از زبانِ کلکِ عنایت‌رقم پرتوِ تحریر یافته بود ، **ایضاً** آنکه به فیضِ تحریرِ کلکِ اعجازرقم جلوهٔ اظهار داشت ـ

**نرسیدنِ خط :** در شکایتِ نارسیدنِ مکاتباتِ بزرگان اینچنین دادِ تحریر توان داد : دیرست که فروغِ وصولِ والا نامه جان و دل را تجلی زارِ سعادت نساخته است ؛ عمریست که آفتاب ورودِ گرامی نامهٔ تفقد رقم بر ساحتِ تمنایِ عقیدت کیشان نتافته است ؛ مدتِ مدید گذشته است که بعزِ وصولِ نوازشنامه سرمایه اندوزِ سعادت نگردیده است ؛ عرصهٔ بعید منقضی گشته است که بشرفِ ورودِ پروانهٔ عنایت شمعِ اقبال در کاشانهٔ طالع نیفروخته است ؛ مدتِ مدید میگذرد که به ورودِ عنایت‌نامهٔ والا سرمایهٔ عز و افتخار نیندوخته است : عرصهٔ دراز میگذرد که عطوفت نامهٔ ربوبیت‌رقم سایهٔ رحمت بر فرقِ بندگان نینداخته است ؛ روزهاست که بعزِ ورودِ کرامت نامهٔ نوازش مضمون کله گوشه بآفتاب نرسانیده است : زمانهٔ ممتد گذشته است که بیمنِ وصولِ والا نامهٔ رأفت عنوان سرفراز و ممتاز نگشته است ؛ روزگاریست که تفقد نامهٔ فیض آگین حرزِ جانِ اندوہگین نشده است ؛ زمانِ دراز میرود که فیضِ

ورودِ والا نامهٔ عنبرین شمامه دماغِ جان را ببوی ِ مراد معطر نساخته است ؛ دیرست که از ورودِ گرامی نامهٔ عطوفت رقم محروم است ؛ مدتیست که بنشاطِ وصولِ نوازشنامهٔ عنایت شمامه گلدستهٔ سعادت و مسرت نبسته است -

**فقره هایِ دعائیه** که در خاتمهٔ مکاتبات نویسند دریتجاعه نیز متفاوتست، بلکه برایِ پدر و مرشد و استاد ''زیاده حد ادب'' کفایت میکند - برای آقا البته ضرورست : آفتابِ دولت و اقبال تابان و درخشان باد ؛ آفتابِ دولت و اقبال از مشرقِ جاه و جلال طالع و لامع باد ؛ بقای دولت و اقبال جاودان و بهارِ جاه و اجلال بیخزان باد ؛ ظلِ رأفت و عنایت بر مفارقِ فدویان علی‌الدوام مبسوط باد - **بدینگونه** باستاد و مرشد نیز ، اگر خواهند، اینچنین بر نگارند ؛ آفتابِ هدایت و افادت همواره پرتو افگن باد؛ خورشیدِ افادت از مشرقِ هدایت همواره طالع باد -

**به آقا** : ماهچهٔ رایتِ ظفر آیت در جهانستانی و نورافشانی با خورشیدِ گیتی‌افروز توام باد : صبحِ مراد خندان ، آفتابِ اقبال پرتو فشان باد ؛ پرتوِ خورشیدِ اقبال عالمگیر و عالم از فروغِ جاهِ خدایگانی اشاعت پذیر باد ، سمندِ اقبال همواره زیرِ ران و فتح و نصرت پیوسته همعنان باد : تمثالِ شاهدِ جاه و جلال در مرآتِ دولت و اقبال جلوه‌گر باد : دولت و اقبال همواره

پیشترو ِ عساکر ِ جاه و جلال باد ؛ جلوهٔ فتح و ظفر در آئینهٔ اوقات ِ خدایگانی علی‌الدوام باد ۔

دیگر آنکه بعد ازین آداب و القاب ِ متوسط که بالفعل عبارت از تحریر ِ مراسلات ِ احباب است نگرش میرود ۔ پوشیده مباد که درمیان ِ احباب مراسلات متفاوت است ۔ مجملاً القاب یا نگاشته می آید ۔ ہرچه در خور ِ حفظ ِ ہر رتبه باشد، رعایت ِ آن ملحوظ باید داشت و آن اینست که در میزان ِ متصدیان ''شفیق'' بر ''مشفق'' و ''مشفق'' بر ''مہربان'' می چربد و ''کرمفرمای ِ مخلصان'' بر ''کرمفرمای ِ دوستان'' تفوق دارد ۔

نقلے درین باب شنوده بودم ۔ تقریباً از زبان ِ خامه بیرون ریختهٔ ۔ گویند در سرکار ِ **راجه بهرت پور** در زمان ِ قدیم منشئے بود ، از عالم ِ ہوش و تمیز بصد مرحله دور ۔ مراسلات ِ **راجه** صاحب باطراف می نگاشت و دعویهای ِ بلند در فن ِ انشاء داشت ۔ قضا را **راجه** با او دل بد کرد و خدمت ِ انشاء بدیگرے تفویض نمود ۔ منشی ِ معزول خونہا میخورد و باخود را یہا میزد تا مگر انگشتے برحرفش نہد و بازار ِ او را شکستے دہد ۔ ناگه روزے اتفاق چنان افتاد که منشی ِ حال خطے از طرف ِ **راجه** به یکے از دوستان ِ **راجه** که **راجه** را باو نیازے بود بنوشت ۔ چون عنوان درست کرد و سرنامه برنگاشت ، منشی معزول خیره خیره در عنوان ِ مکتوب نگریست وسرے جنبانید و

تبسمے کرد ـ **راجه** ازین ادا بدگمان شد ، اما توضیحے بمیان نیاورد ـ بعدِ برہم زدنِ ہنگامۂ بزمِ منشیِ معزول را در خلوت خواند و باعثِ آن ادا پرسید ـ منشی بعدِ ادایِ مراسمِ مدح و ثنا گفت کہ بندگانِ پروردۂ نعمت و ہوا خواہِ دولتیم ـ تازه آیندگان را اینقدر پاسِ نمک و حبِ رونقِ سرکار چرا خواہد بود ، خاصہ این مردمِ اہلِ قلم کہ از **شاهجهان‌آباد** اند ، حقِ نمک نگه ندارند و خیرِ آقایِ خود بجویند ـ این منشیِ تازه بہ فلان سردار کہ حضور ہمواره بدلجوئی و بتعظیمِ او میکوشند و دوستیِ او راموجبِ سودِ کارہا و صلاحِ حال‌ہا میدانند **"مهربان،،** بہ ہای کوچک نوشتہ و حال آنکہ من ہمواره تعظیماً او را **"مهربان،،** بہای کلان می نگاشتم ـ اکنون کہ تفاوت در تعظیم کہ عبارت از تبدیلِ ہای کلان بہایِ کوچک است پدید خواہد آمد، البتہ او در دلِ خود خواہد آزرد و رنجشِ او برایِ سرکار نیکو نخواہد بود ـ **راجه** برآشفت و منشیِ حال را طلب داشت و عتاب کرد و گفت "تو کہ باشی کہ کسے را کہ ہمواره از سرکارِ ما "مہربان" بہایِ کلان مینوشتہ باشند ، بہای کوچک بر نگاری، بہانامیخواہی کہ دوستانِ مارا عدو گردانی"ـ قصہ مختصر او را براند و منشیِ قدیم را بنواخت ـ فاعتبروا یا اولی الابصار ـ

**ایضاً** میر صاحب مشفقِ مہربان شفیقِ عطوفت فرمایِ نیازمندان زاد لطفہ ، بعدِ اتحافِ تحائفِ سلام و نیاز و شرحِ

